اردو منظوم

# بھرتری ہری
# نیتی شتک

مترجمہ

راگھویندر راؤ جذب
عالمپوری




آندھرا پردیش ساہتیہ اکیڈیمی - حیدرآباد

# پیش لفظ

جناب راگھویندر راؤ جذب عالمپوری کا نام اُردو داں اصحاب کے لئے محتاج تعارف نہیں - نصف صدی سے بھی زیادہ عرصے تک انہوں نے اُردو شاعری کی خدمت انجام دی - غزلوں میں وہ مشہور استاد غزل سیماب اکبر آبادی کے ارشد تلامذہ میں شامل تھے - دکن کے ایک دور افتادہ مقام پر عزلت گزینی کی زندگی گزارتے ہوئے بھی انہوں نے مہارت زبان اور قدرت بیان کا لوہا منوالیا تھا - مزاج کے اعتبار سے وہ درویش مزاج اور قلندرصفت آدمی تھے اور حیدرآباد کے مشہور رباعی گوشاعر امجد حیدرآبادی سے متاثر - اسی لئے عمر کے آخری دور میں انہوں نے زیادہ تر صوفیانہ رباعیاں لکھی ہیں -

اُردو کے ساتھ ساتھ وہ اپنی مادری زبان کنڑی کے بھی عمدہ شاعر سمجھے جاتے ہیں - کنڑی تو خیر ان کی مادری زبان تھی اور اُردو علمی اور شاعری کی زبان لیکن وہ اتنے وسیع النظر اور صاحب ذوق آدمی تھے کہ انہیں زبانوں کے حلقے محدود نہ کرسکے - انہوں نے ان زبانوں کے علاوہ سنکرت، تلگو، فارسی، اور عربی میں بھی مہارت بہم پہنچائی تھی اور ان زبانوں کے ذخیرۂ ادب کے مطالعے نے ان کی کنڑی اور اردو شاعری کو نکھارا ہے - جذب کے اردو کلام کے کئی مجموعے شائیع ہوکر داد تحسین لے چکے ہیں

زیر نظر مجموعہ جذب صاحب کا منظوم ترجمہ ہے - اس کے ذریعہ انہوں نے اُردو داں صاحبان ذوق کو سنکرت کے مشہور عالم شاعر بھرتر ہری سے تعارف کروا کے ایک اہم ادبی اور قوی

خدمت انجام دی ہے - بھرتر ہری، سنسکرت کے ادب عالیہ میں ایک عظیم المرتبت شاعر اور ناصح کی حیثیت سے نمایاں مقام رکھتے ہیں انہیں کے ایک شعر کا اقبال جیسے عظیم شاعر نے شعر ہی میں ترجمہ کیا تھا اور اپنے مجموعہ کلام کے انتخاب کے طور پر استعمال کیا ہے جس کی وجہ سے بھرتر ہری کا یہ شعر ہر اُردو داں کی زبان پر رواں ہے

پھول کی پتی سے کٹ سکتا ہے ہیرے کا جگر
مرد ناداں پر کلام نرم و نازک بے اثر

خود سنسکرت ادب میں ان کے بعد شاید ہی ایسا کوئی شاعر گذرا ہے جس نے ان کے طریقہ فکر سے اکتساب فیض نہ کیا ہو اور ان کے انداز بیان سے متاثر نہ ہوا ہو - ان کی یہی مقبولیت تھی کہ ان کے کلام کا نہ صرف ہندوستان کی سبھی زبانوں میں ترجمہ ہو چکا ہے بلکہ دنیا کی کئی اہم زبانوں میں بھی منتقل کیا گیا ہے - اسی لئے ان کی حیثیت ایک عالمگیر شاعر کی ہے -

ان کے ناصحانہ اشعار ہندوستانیوں کی روز مرہ زندگی میں کہاوت اور ضرب المثل بن کر داخل ہو گئے ہیں - راگھونیدر راؤ جذب نے راست سنسکرت سے بھرتر ہری کے ناصحانہ کلام کا اردو میں ترجمہ کیا ہے - وہ اپنے مزاج کے اعتبار سے اور دونوں زبانوں پر مہارت رکھنے کی وجہ سے ہر طرح اس کے اہل ہیں - جذب صاحب کا زیادہ حصہ عمر اپنے وطن عالمپور ہی میں گذرا جہاں وہ شمع سخن روشن کئے ہوئے ہر محفل ادب کی جان بنے رہے - مگر ابتدا ہی سے حیدرآباد سے ان کے متحکم اور مسلسل تعلقات رہے ہیں

آندھر پردیش ساہتیہ اکیڈمی نے اس خوشگوار فریضہ کو بخوشی قبول کیا کہ جذب صاحب کا یہ منظوم ترجمہ شائع کرے۔ تاکہ نہ صرف جذب صاحب کی خدمات کا بجا طور پر اعتراف بلکہ اردو داں طبقہ بھی اس عظیم شاعر اور اسکے عمدہ ترجمے سے لطف اندوز ہوسکے۔ زیرنظر مجموعہ میں بھرتر ہری کا اصل سنکرت متن، اس کا مستند تلگو ترجمہ اور جذب صاحب کا اردو ترجمہ ایک ساتھہ شائع کئے جارہے ہیں۔ تاکہ تلگو اور اُردو دونوں زبان والے بھرتر ہری سے یکساں فیض اٹھا سکیں۔ ظاہر ہے اس کی اشاعت کا حق ہرطرح آندھرپردیش ساہتیہ اکیڈمی ہی کو پہنچتا ہے۔

اس مجموعے کی ترتیب و طباعت کا کام جذب صاحب کی زندگی ہی میں مکمل ہوچکا تھا لیکن ہمیں افسوس ہے کہ وہ اسے مطبوعہ شکل میں نہ دیکھہ سکے۔ ہم اسے ان کی یاد کی نذر کرتے ہیں۔

دیولاپلی رامانج راؤ
سکریٹری آندھرپردیش ساہتیہ اکیڈمی

# مقدمہ

از قلم معجز رقم ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ ایم۔اے۔پی،ایچ،ڈی،لٹ
لکچرار اورینٹل کالج پنجاب یونیورسٹی

بھرتری ہری کون تھا، کب ہوا، کن کن مذہبی اور سیاسی تاثرات اور حالات میں اس نے فروغ پایا، اسکے فیض سے کون کون مستفید ہوئے! اسکے تصانیف کی مکمل فہرست کیا ہے! موجودہ صورت میں تینوں شتک، نیتی شتک، شرنگار شتک اور ویراگ شتک اصل مسودہ سے کیا تفاوت رکھتے ہیں! ان سوالات کے تشفی بخش اور فیصلہ کن جوابات نہ ابھی تک مل سکے ہیں، نہ انکے آئندہ ملنیکی امید ہے جو مسالہ ابھی تک مہیا ہو پایا ہے۔ اس بنا پر چند باتیں ذیل میں درج کیجاتی ہیں۔

میکڈانل صاحب کی رائے ہے کہ بھرتری ہری کی وفات ۶۵۱ع میں واقع ہوئی۔ چینی سیاح ہیون شانگ اسی ہمارے ممدوح بھرتری ہری کا ذکر کرتا ہے۔ گوپی ناتھ جی کا کہنا ہے کہ بھرتری ہری پہلی صدی عیسوی میں حیات تھا۔ بکرماجیت بھرتری ہری کا چھوٹا سوتیلا بھائی تھا۔ باپ کا نام گندھرب سین تھا۔ روایت اسی بکرماجیت کو بکرم سمت یا

شاکا سمت سے وابستہ کرتی ہے - بھرتری ہری ایک کنیز کے بطن سے تھا - بکرم کی ماں مالوہ کے راجہ کی لڑکی تھی - جسکی راجدھانی دھارا تھی - گوالیار ریاست کے گزیڑ میں اجین کے سلسلہ میں مرقوم ہے کہ اجین کا مشہور راجہ چندر گپت دوم المعروف بکرماجیت پانچویں صدی میں گذرا ہے - گپتا خاندان کا اقتدار ساتویں صدی گھوٹ گیا اور اجین قنوج کے راجہ ہرش وردھن کے راج کا جز و قرار پایا - فقیر حقیر کی رائے میں بھرتری ہری کی تاریخ کا تصفیہ گورکھ ناتھ اور مچھندر ناتھ کے سنین حیات و ممات سے کیا جاسکتا ہے - ایک اہم روایت چلی آتی ہے کہ بھرتری ہری نے اواخر عمر میں گورکھ ناتھ کے ہاتھ سے بیعت کی ، یعنی سلطنت اجین سے قطع تعلق کر کے جوگی ہو گیا - نیپال کی روایت کے مطابق مچھندر ناتھ بھاٹ گاؤں کے راجہ نرنیدر دیو کی درخواست پر اسکی معیت میں رکھوتل پربت واقع آسام سے آکر نیپال میں وارد ہوا - اس ورود کی تاریخ ٤٣٧ع بتائی جاتی ہے -

مسٹر تیلنگ کا قول ہے کہ بکرماجیت کو روایت بھرتری ہری کا بھائی بتاتی ہے - اگر یہ بکرماجیت وہی راجہ تھا جس نے ٥٤٤ ع میں ملیچھوں کو شکست دی ، تب بھرتری ہری کا زمانہ چھٹی صدی عیسوی تعین ہوتا ہے - اگر یہ بکرماجیت شاکا سمت کا بانی تھا تو ہمیں بھرتری ہری کا زمانہ پہلی یا دوسری

صدی عیسوی قرار دینا ہوگا - گوپی ناتھ جی کے فیصلہ کو مان لیتے ہیں ایک خاص قیامت پیدا ہوتی ہے - گورکھ ناتھ کے عہد کا تعین پہلی صدی عیسوی میں کم کسی صورت میں نہیں کر سکتے - گورکی کا ہندوی کلام ایک مسلمہ تاریخی حیثیت رکھتا ہے - دیسی زبانیں پانچویں صدی سے پہلے وجود میں نہیں آئیں - پس گوپی ناتھ صاحب کی رائے کے تسلیم کرنیکے لئے مچھندر اور گورکھ کو بھرتری ہری سے الگ کرنا پڑیگا - ایسا کرنے کو ہم تیار نہیں ہیں - کبیر اور بھرتری ہری کے عہد میں کافی مسافت ہے - پھر بھی کبیر ہم سے بھرتری ہری کے عہد کے زیادہ قریب تھا - کبیر صاف لفظوں میں لکھتا ہے کہ بھرتری ہری کا گورو گورکھ ناتھ تھا - ممکن ہے اور کتابی شہادت بھی اس امر کے حق میں بہم ہو سکے - غالبا مرہٹی زبان کے نامور شاعر گیان دیو بھی جن کا سنہ وفات ۱۲۹۶ ع ہے گورکھ اور برتری ہری کا ذکر کرتے ہیں -

بھرتری ہری اجین کا راجہ تھا یا اجین کے شاہی دربار کا ایک امیر موقر، بعض محققین کی رائے میں ایک بارسوخ درباری تھا - روایت مروجہ اسے اجین کا راجہ بتاتی ہے - گوپی چند جی روایت کوچنداں اہمیت نہیں دیتے ہاں ہری ہر اپا دھیا نے نے جسکا عہد نا معلوم ایک ڈرامہ سنسکرت میں لکھا ہے موسوم

یہ " بھرتر ہری نروید " بھرتر ہری کی داستان حیات اس ڈرامہ کا موضوع ہے اس میں بھرتر ہری کو راجہ بتایا گیا ہے ۔

بھرتر ہری کے مذہب اور اس کے تارک الدنیا ہونیکے بارے میں بھی اختلاف رائے ہے - کیبیتھ صاحب کا قیاس ہے کہ بھرتر ہری شیو مت کا پیرو تھا - ویدانت سے متاثر بھی ہوا اواخر عمر میں بدھ مذہب کے حلقہ اثر میں آکر ایک بدھ بھکشو بن گیا - عوام اس عقیدہ پر قایم ہیں کہ بھرتر ہری مچھندر ناتھ یا گورناتھ کا چیلا بنا، اور جوگی پنتھ میں شامل ہوگیا - بیراگ شتک کے کچھ سلوکوں سے ٹپکتا ہے کے بھرتر ہری شیو مت میں داخل تھا - گو وہ وشنو اور شیو دونوں کو یکساں طور پر اپنی نیاز عقیدت کا مرجع سمجھتا تھا - نمبر (۹۷) - اس نے دنیا کے ساز سامان سے منہہ پھیر لیا - اسلئے کہ وہ دنیا اور اہل دنیا کی حقیقت ذاتی تجربہ کی مدد سے خوب پہچان چکا تھا، زمانہ کا گرم و سرد چکھ لیا تھا . اور نشیب و فراز دیکھ چکا تھا - عوام کہتے ہیں کہ اس کے ترک خانہ داری کا محرک کسی بیسوا یا اپنی ایک رانی کا عدم سلوک تھا - اس قصہ کو یہاں لکھینکی ضرورت نہیں - ہر ایک کی زبان پر سانکیت کی صورت میں رہتا ہے اور عبرت کا موثر سبق سکھاتا ہے عورت ذات کی بیوفائی کی اس سے بہتر تصویر مل نہیں سکتی - جس عورت سے یہ قصہ وابستہ ہے اسکے نام پر اتفاق رائے نہیں، کوئی اسے

بگلا کہتا ہے، کوئی اننگ سینا، کوئی پدما کشی تو کوئی بھان متی۔ اگر اس قصہ کی بنیاد سلوک نمبر (٦) ہے تو یہ بنیاد بہت ہی کمزور ہے۔

قریب قریب سارے محقق متفق ہیں کہ بھرترہری نہ صرف ایک جادو زبان شاعر تھا بلکہ ایک فلسفی اور واضح قواعد صرف و نحو بھی۔ فلسفہ صرف و نحو میں اس کی تصنیف واکیہ پدیہ یادگار زمانہ ہے۔ بھرترہری کے شتکوں سے تمتع کرنیوالے بہت سے شعرا کے نام گوپی ناتھ جی نے گنائے ہیں۔ اسکے علاوہ کئی مولفین نے اپنے مجموعوں میں بھرترہری کے سلوک شامل کئے اور داد سخن دی۔ اس صنف سخن میں بھرترہری نے کن پیشرووں سے استفادہ کیا اس کا کچھ پتہ نہیں ملتا۔ اتنا ضرور ہے کہ نیتی پر پہلے بہت کچھ لکھا جا چکا تھا متاخرین میں کئی لوگوں کے تصانیف میں بھرترہری کے سلوک محفوظ نظر آتے ہیں۔ بھرترہری نے اپنے گوروؤں گورکھ ناتھ اور مچھندر ناتھ کی طرح سنسکرت کے ساتھ ہندوی میں سخن طرازی کی یا نہ۔ اسکے لئے شہادت درکار ہے۔ بہر کیف ہندوستان کی متعدد دیسی صوبائی زبانوں میں شتکوں کے تراجم موجود ہیں۔ ہندی، گجراتی، مرہٹی، پنجابی اور غالباً بنگالی، ہندی نظم میں ١٧٩٥ع میں جے پور کے مہاراج سوائی پرتاب سنگھ نے تینوں شتکوں کا ترجمہ کیا۔ اس سے بہت پہلے

ہردیال نے بھاشا میں ویراگ شتک کا منظوم کرچکا تھا - یہی نہیں ہند باہر کی زبانیں بھی بھرتری کے جذبات اور خیالات سے متمتع ہوچکی ہیں - ڈچ زبان میں ابراھیم روجر نے ۱۶۵۱ع میں نیتی اور ویراگ ستک ترجمہ کئے - فرانسیسی زبان میں یہی دو ۱۶۷۰ ع میں ترجمائے گئے - انہی دو کا ترجمہ یونانی زبان میں موجود ہے - پروفیسر ٹانی نے ۱۸۷۷ ع میں انہی دو سو سلوکوں کو انگریزی نظم کا جامہ پہنایا - اسوقت میرے سامنے ایک انگریزی نثری ترجمہ بھی ہے جسکی مترجم پادری ورتھم ہیں یہ لندن میں ۱۸۸۶ ع میں طبع ہوا - پروہت گوپی ناتھ جی کا انگریزی نثری ترجمہ پہلے پہل ۱۸۹۶ع میں شائع ہوا تھا -

(۲)

شتک سنسکرت کا لفظ ہے - جسکے معنی ایک سو کے ہیں - گو نیتی شتک کے سلوک تعداد میں - نیتی سیاست اور اخلاق دونوں کا مترادف ہے - انگریزی میں نیتی کیلئے کانڈکٹ مستعمل ہے - ویراگ ترک کا اور شرنگار تزئین حسن کا مترادف ہے - شاعری کی جس نوع کے تحت میں بھرتری کے شتک آتے ہیں اس کے خصوصیات سے دانش اور تجربہ اختصار اور تنوع ، وضاحت اور سلامت ہے - سعدی کی

بوستان ۱۲۵۷ع وطوسی کی اخلاق ناصری ۱۲۵۵ع صائب کا دیوان تینوں کی خوبیوں کو ایک جا کرو تو بھرتری ہری کے حسن کلام کا لطف ملیگا - بھرتری ہری کے بعد سنسکرت میں متعدد شتک لکھے گئے مگر اسکے رتبہ کو کوئی نہ پہنچا وجہ ظاہر ہے - اور ونکی قسمت میں نہ عیش وعشرت کی فراوانی تھی، نہ عشق و معرفت کی اعجاز سامانی، نہ اُجین کا سا دربار انہیں ملا، نہ گورکھ ناتھ ایسا مرشد کامل - تجربہ کی شیرنیاں اور تلخیاں ان کے حصہ میں آئیں تو وہ بھی اس درجہ کو پہنچتے - بھرتری ہری کو جو تازیانہ زبان و مکان نے لگایا - اور اسے حس وسیع النظری اور ژرف نگاہی کا مالک بنایا، دوسروں کو قسام ازل نے اس سے محروم رکھا - شاعری شخصی زندگی کی عکاس اور نواحی حالات کی ترجمان ہوتی ہے - بھرتری ہری کے اشعار ان دونوں کاموں کے انفرام میں اعجاز غائی کرتے ہیں - میرا سنسکرت زبان و ادب کا علم بہت محدود ہے - لہذا میرا مطالعہ تراجم تک ہے - کاش کہ میں اصل کا لطف اٹھا سکتا - مجھ امیوں پر جذب صاحب احسان کریں رہے قسمت، خوشا نصیب -

جہاں تک مجھے علم ہے، بھرتری ہری سے اردو نظم اس سے قبل شناسا نہ تھی - اب جذب صاحب کے طفیل سے

اُردو داں بھی اس سعدی ہند کے حسن تغزل سے نہیں، شغف ریاضت سے نہیں، نور دانش سے تو آگاہ ہو سکینگے۔

(۳)

جذب صاحب سے مجھ سے بس ایک چٹھی کی ملاقات ہے۔ ان کی تصنیف سے میں نے ان کی رباعیات کو دیکھا ہے اور بس۔ یہ انکی عنایت ہے کہ انہوں نے مجھے دیباچہ نگاری کیلئے انتخاب کیا۔ دست بدعا ہوں کہ ان کا انتخاب دوسری مرتبہ بہتر اور موزوں تر ہو۔

میں نے ان کے مسودہ کو اول سے آخر تک دیکھا، دو ایک دوستو نکو دکھایا۔ بڑی خوب ترجمہ کیا ہے۔ اصل کا سا مزہ ملتا ہے، سادگی کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ اجمال کو برقرار رکھا ہے۔ الفاظ کا انتخاب موزوں ہے اور بحروں کا چناؤ موثر۔ کامیاب ترجمہ کی راہ میں متعدد مشکلات حائل رہتی ہیں۔ ان سب کا طے کرنا ہفتخوان سے کم نہیں۔ آہو گیروں اور عیب چینوں سے خدا کے نبی اور اولیا اللہ نہ بچ سکے۔ بیچارے جذب تو کس گنتی میں ہیں۔ جذب صاحب کیلئے اور ان کے سخن شناس دوستوں کیلئے فخر کا مقام ہے کہ بھرتر ہری ایسے اعلٰی پایہ کے شاعر کی

ایک چیز کو انہوں نے اردو نظم کا لباس ایک اسلوب اور ایک سلیقہ سے پہنا دیا ۔ کئی اشعار پر مجھے ان کے طبعزاد ہونیکا دہوکہ ہوا سراسر آمد محسوس ہوتے تھے ۔ یہ ان کی قادر الکلامی کا ثبوت ہے اور لطف بیان اور سلاست زبان کا کرشمہ ۔

مثالیں ملاحظ ہوں ۔

( ٦ )

جاہل کو رہ راست پہ لانا گویا
شاخ گل سے ہے باندہنا ہاتھی کا
جیسے کوی برگ گل سے ہیرا کاٹے
یا شہد کی بوند سے سمندر میٹھا

( ٦٧ )

جل جاتا ہے قطرہ گرم تر آہن پر
موتی کی طرح کنول پہ آتا ہے نظر
بنتا ہے وہی قطرہ صدف میں گوہر
جیسی صحبت ملے ہو ویسا ہی اثر

ہوتا ہے بہ سہ وجوہ صرف دولت
یا جود میں یا عیش میں یا ہو غارت
گر عشرت و جود میں نہ ہو صرف رقم
پھر تیسری لازمی ہے اس کی حالت

حالیہ اردو شاعری میں مرحوم منشی نرائن مہر کو اس نوع کا کلام کہنے میں کمال حاصل تھا۔ سنسکرت سے اعلیٰ ترجمہ کرنے میں وہ یدطولی رکھتے تھے۔ ان کی رباعیات ہر اعتبار سے ہمارے ادب کیلئے مایہ ناز ہیں۔ اس وقت میرے پاس انؔ کی تصنیف موجود ہے۔ خود دیکھ لیجئے کہ ذیل کی رباعیات۔

بھرتری ہری کا انداز اور اسی کی شان سے متصف ہیں یا نہیں۔

رباعیات مہر

اے مہر حکیم دے اگر تلخ دوا
بے جا ہے مریض کی شکایت بے جا
حکمت میں نہ دے حکیم مطلق کی دخل
شاید کہ مصائب میں بھی ہو تیرا بھلا

خوشبو دیتا ہے مشک ڈبے میں رکھا
فانوس میں بھی شمع رہی نور افزا
ارباب کمال لاکھ اپنے کو چھپائیں
جوہر نہیں اے مہر چھپائے چھپتا

کھٹی بھی تھی جس درخت میں نارنگی
پیوند لگانے سے ہوئی ہے میٹھی
اے صحبت نیک آفریں ہے تجھ کو
عادت نہیں تبدیل طبیعت کر دی

تحصیل کیا تو ہے تحفظ کا خیال
محفوظ رہا تو صرف کا ہے جنجال
آنے میں بھی رنج اور جانے میں بھی رنج
لعنت تجھپر ہزار لعنت اے مال!

جذب صاحب کی طبیعت میں سنجیدگی کا عنصر غالب ہے۔ امید ہے کہ آپ بھرتری ہری کے دوسرے دو شتک ترجمانے کے بعد طبعزاد کلام کے سلسلے کو بڑھائینگے اور اپنے مخصوص رنگ میں ایسے چبھتے اور پند ونصائح سے لبریز اشعار

کہے جائینگے، جن پر اُردو ایسی ہی ناز کریگی جیسے
سنسکرت بھرترہری کے کلام نزہت التیام پر۔ مطالعہ بڑی شے
ہے۔ اگر جذب صاحب کی طبع جاذب یونہی مائل اکتساب
رہی تو ان میں صائب کا رنگ تمثیل جھلکنے لگیگا۔

نیاز کیش، دیوانہ

لاہور

۵ - فبروری ۱۹۳۵ع

# تقریظ دلپذیر

## پنڈت گنڈے راؤ صاحب (واچسپتی) ناظم عدالت ضلع سمستان گدوال

جناب کی قابل قدر تصنیف، ترجمہ منظوم، پندنامہ بھرتری ہری کو دیکھکر مجھے بیحد مسرت ہوئی، میں نے نہایت شوق کے ساتھ پوری کتاب ابتدا سے آخر تک دیکھی اور اصل سے لفظ بہ لفظ مقابلہ کیا - ترتیب بے نظیر، طرز نہایت عمدہ اور الفاظ پر معانی پائے گئے - جناب کے اشعار پڑھتے ہوئے اصل کتاب کا لطف حاصل ہوتا ہے - مجھے تعجب ہوتا ہے کہ بھرتری ہری کے نازک ترین نکات بھی جناب نے نہایت عمدہ، مناسب اور جامع الفاظ میں ظاہر کئے ہیں - یہ ظاہر ہے کہ سنسکرت زبان اپنی نوعیت کے اعتبار سے خاص حیثیت رکھتی ہے - بریں ہم بعض اشعار تو ایسے بہتر اور پر لطف ہیں کہ ان کو پڑھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ آپ ہی کے طبعزاد ہیں - ان میں ترجمہ کا احساس تک نہیں ہوتا - البتہ وہ لفظی صنعتیں اور محاورات جو سنسکرت کے لئے مختص ہیں اور جن کا خاص خاص مطالب کے اظہار کے لئے نہایت موزونیت کے ساتھ استعمال ہوا ہے اس میں نہیں پائے جاتے، ترجمہ میں اس کا کسی طرح امکان بھی نہیں ہے -

ہری ۔ راجہ وکرم اُجین کے برادر کلاں تھے ۔ لفظ بھرتری ہری سے خود ان کا تعلق خاندان شاہی سے ظاہر ہوتا ہے ۔ ساتویں صدی عیسوی کے ایک کتبہ میں ان کا نام موجود ہے ۔ چین کے مشہور سیاح اٹسنگ کے داخلہ جات سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ٦٥١ ع کے قبل موجود تھے ۔ اس سے واضح ہے کہ بھرتری ہری کا زمانہ وہ تھا جب ہندوستان میں علما سے علم کلام و تصوف میں نہایت سرگرمی کے ساتھ مباحثے ہوا کرتے تھے صرف و نحو میں ان کی نہایت مستند و تصنیفات واکیہ پدی اور سار موجود ہیں، جو اپنے مضامین کے اعتبار سے بے مثل ہیں ۔ واکیہ پدی منظوم ہے ، اس میں فلسفہ نحو نہایت خوبی کے ساتھ بیان کیا گیا ہے ۔ سار مشہور تپخلی کے مہا بھاشیہ ( تفسیر اکبر) کی شرح ہے ۔ ایسے نکتہ سنج شاعر کے کلام میں مختلف علوم و فنون میں اسقدر فضلیت رکھتا ہو کیا کیا امو رہیں ان کا اظہار قابل مفسرین کے حیطۂ قابلیت سے باہر ہے ۔ اس کا ترجمہ زبان اردو میں اور وہ بھی اس فصاحت کے ساتھ جناب نے فرمایا ہے واقعی قابل تحسین ہے ۔ اب تک اس کا ترجمہ نہ صرف ہندوستان کے مختلف زبانوں میں بلکہ یورپ کے بھی بعض زبانوں میں ہوا ہے ، جنمیں سے بعض منظوم بھی ہیں ۔ ارد و میں اس کمی کو محسوس فرما کر جناب نے اس کی تکمیل کی اس کا شکریہ ادا کرتا ہوں ۔

راجہ بھرتری ہری نے تصوف اور الہیات میں بھی اپنا بے مثل یادگار چھوڑا ہے جو بمقابلہ اس نیتی شتک کے جو عام نصیحت اور اصول معاشرت سے متعلق رکھتا ہے، بدرجہا بہتر اور سبق آموز ہے میں جناب سے التجا کرتا ہوں کہ جناب اس کا بھی اسی طرح ترجمہ فرما کر اردو کو ترقی بخشیں اور اس باغ کو شاداب کریں -

مقام گدوال　　　　　　　　گنڈے راؤ

عرض مصنف (مترجم)

گلچین سخن ہوں، گل بداماں ہوں میں
بے مایہ نہیں، باسر و ساماں ہوں میں
اے جذب عدم میں ہے مرا عکس وجود
تصویر کے پردے سے نمایاں ہوں میں

راگھو یندر راؤ جذب و کیل عالم پوری

दिक्कालाद्यनवच्छिन्नानन्तचिन्मात्रमूर्तये

स्वानुभूत्येकमानाय नमः शान्ताय तेजसे ।।

ఉ. శ్రీలసమానభాసుశిఖి
శీతమయూఖరుచుల్గ్రిమించిది
క్కాల పదాద్యుపాధులను
గాంచక నంతములేకజ్ఞానమా
త్రాలఘుతాద్వయపర
మాకృతి స్వానుభవైకగమ్యమై
చాల వెలుంగు శాంతమయ
శాశ్వతతేజముగూర్చిమ్రొక్కెదన్॥-

( دعا )

ہر سمت میں اور ہر زماں میں موجود
وہ عقل مجسم اور ہے لا محدود
تسکین ہے اور نور ہے، از خود روشن
ہوں ایسے خدا کے سامنے سر بسجود

बोद्धारो मत्सरग्रस्ताः प्रभवः स्मयदूषिताः ।
अबोधोपहताश्चान्ये जीर्णमङ्गे सुभाषितम् ।

పుష్పగిరి తిమ్మకవి

కృత

# నీతి శతకము

ఉ॥ బోద్ధలు మత్సరోచ్ఛలిత
బుద్ధులనూకొనబోరహంక్రియా
బద్ధులు గావునఁ ప్రభులు
బాళిమెయిన్వినలేరబోధపు
న్పద్ధతినున్కిఁ దక్కనయ
పండితులొల్లరసద్విభేద స
న్నద్ధసుభాషితంబులివి
నాతనువందె యణంగుగాకికఁ.

(حمقا)

عاقل حاسد ہیں اور مغرور ہیں شاہ
باقی جو ہیں نافہم ہیں اللہ اللہ
اس واسطے جو ہے مری شیریں سخنی
سب جذب مجھی میں ہو گئی ہے اے آہ

अज्ञः सुखमाराध्यः सुखतरमाराध्यते विशेषज्ञः ।

ज्ञानलवदुर्विदग्धं ब्रह्माऽपि तं नरं न रञ्जयति ।

ఉ॥ అజ్ఞుడు సజ్జనోక్తులెటు
లైనవినున్సులభంబుగా విశే

షజ్ఞుడు దెల్పినంత సర
సస్థితినూకొనుజ్ఞానలేశదు

ష్ప్రజ్ఞుల దుర్విదగ్ధుడగు
పామరుదేగతి దెల్పబోయిన

న్ప్రాజ్ఞులజెందదజ్ఞుడని
బ్రహ్మయురంజిల సేయనోపునే ॥

ناواقف کے لئے آسان تفہیم

ہے اور بھی آسان جسے ہے عقل سلیم

کم فہم کو گر ہو ہمسہ دانی کا غرور

سمجھا سکتا نہیں ہے خلاق عظیم

प्रसह्य मणिमुद्धरेन्मकरवक्त्रदंष्ट्रान्तरात्
समुद्रमपि सन्तरेत् प्रचलदूर्मिमालाऽऽकुलम् ।
भुजङ्गमपि कोपितं शिरसि पुष्पवद् धारयेत्
न तु प्रतिनिविष्टमूर्खजनचित्तमाराधयेत् ।।

చ॥ మకరము కోఱనున్న పెను
మానికమైన హరింపవచ్చుదు
శ్చకచల దూర్మిఘోషమగు
సాగరమైన నదరింపవచ్చుఁ
బ్రకుపిత భోగినైనఁ బువు
దండవలె న్దలదాల్పవచ్చుఁ బా
యక ప్రతికూలమూర్ఖ హృద
యంబది త్రిప్పఁగరా దొకప్పుడున్

دانتوں سے مگر مچھ کے نکالیں موتی
ممکن ہے شناوری سمندر کی بھی
ممکن ہے کہ سانپ ہار پھولوں کا بنے
کیا اس کو منائیں جو ہو ناداں ضدی

लभेत सिकतासु तैलमपि यत्नतः पीडयन्
पिबेच्च मृगतृष्णिकासु सलिलं पिपासार्दितः।
कदाचिदपि पर्यटञ्छशविषाणमासादयेत्
न तु प्रतिनिविष्टमूर्खजनचित्तमाराधयेत् ॥

చ॥ ఇసుకఁ బ్రయత్నతన్పిడిచి
హెచ్చుగ దైలము గ్రాచవచ్చు బె
ల్లెసగెడు దప్పిస్రుక్కి మృగ
తృష్ణ జలంబులు గ్రోలవచ్చునల్
దెసల జరించి యొక్కపుడు
దే దొఱుకుఁ శశపువ్విషాణము
న్బొసగదు దుర్వివేకియగు
మూర్ఖుని చిత్తముఁ ద్రిప్ప నేరికిఁ॥

مٹی سے نکالنا ہے روغن آساں
ممکن ہے ملے سراب سے آب رواں
خرگوش کے بھی سینگ ہیں آسان مگر
مشکل ہے رہ راست پہ آئے ناداں

व्याल बालमृणालतन्तुभिरसौ रोद्धुं समुज्जृम्भते·
छेत्तुं वज्रमणिं शिरीषकुसुमप्रान्तेन सन्नह्यति।
माधुर्यं मधुबिन्दुना रचयितुं क्षाराम्बुधेरीहते
नेतुं वाञ्छति य खलान्पथि सतां सुक्तैः सुधास्यन्दिभिः ॥

ఉ॥ బాలిశు చిత్తమేజనుడు
బల్మిసుధోక్తులఁద్రిప్పఁబూనువాఁ
డీలవణాబ్ధిఁదీపుఘటి
యింపగఁబూనునుదేనెబొట్టుచే
బాలమృణాళతంతువునఁ
బన్నగరాజముఁగట్టఁబోవువ
ఁజాలకు బెజ్జమిల్ నునుపఁ
జాలుశిరీషసుమాంతసంహతిన్ ॥

جاہل کو رہ راست پہ لانا گویا
شاخ گل سے ہے باندھنا ہاتھی کا
جیسے کوئی برگ گل سے ہیرا کاٹے
یا شہد کی بوند سے سمندر میٹھا

स्वायत्तमेकान्तगुणं विधात्रा विनिर्मितं छादनमज्ञताया: ।
विशेषत: सर्वविदां समाजे विभूषणं मौनमपण्डितानाम् ॥

చ॥ పరమహితంబుగాఁ దగును
పాయముగా ననిశంబధీనమై
పరగెడునట్టులజ్జతకు
బల్వగు కప్పడమొప్పఁజేసెము
న్సరసి జగర్బుఁ డెట్లనిన
సర్వమెఱింగినవారిరచ్చలం
దెలుగనివారికాభరణ
మెంచవిశేషపుమౌనమేకదా॥

پنہاں کرنے کو جہالت ہستی
ہے ضبط اختیار میں خاموشی
بزم علما میں اپنا منہہ بند رکھے
ناداں کے لئے صرف زینت ہے یہی

यदा किञ्चिज्ज्ञोऽहं द्विप इव मदान्धः समभवं
तदा सर्वज्ञोऽस्मीत्यभवदवलिप्तं मम मनः ।
यदा किञ्चित्किञ्चिद् बुधजनसकाशादवगतं
तदा मूर्खोऽस्मीति ज्वर इव मदो मे व्यपगतः ॥

చ॥ ఎపుడొక యింతగంటినని
యేనుఁగురీతిమదించియుంటినో
యపుడె సమస్తవిత్ప్రభుఁడ
నైతినటంచు మదించెనామనం
బిపుడొకయించుకించుకబు
ధేంద్రులచెంతనెఱింగికొంటినో
యపుడెవిమూర్ఖతాత్తదుర
హంకృతి వీడెజ్వరంబుకైవడిన్ ॥

میں علم پر اپنے بہت اتراتا تھا
ہاتھی کی طرح مست رہا کرتا تھا
صحبت جو ہوئی نصیب داناؤں کی
پھر یہ سمجھا کہ میں نہ سمجھا کچھ بھی
جو کچھ بھی تھا مجھ میں ہمہ دانی کا غرور
تپ کی مانند ہو گیا سب کافور

कृमिकुलचितं लालाक्लिन्नं विगन्धि जुगुप्सितं
निरुपमरसं प्रीत्या खादन्नरास्थि निरामिषम् ।
सुरपतिमपि श्वा पार्श्वस्थं विलोक्य न शङ्कते
न हि गणयति क्षुद्रो जन्तुः परिग्रहफल्गुताम् ॥

చ॥ తొరగెడు చొల్లువన్దడిసి
దుష్టపుకంపునఁ జేరరాకలోఁ
బురువులు గాఱనంజూడును
పోదిమి లేని ఖరాస్థిఁ జొక్కుచు
న్గొఱికెడుకుక్క పార్శ్వమున
నున్జనుదెంచిన యింద్రుగాంచిన
న్బొరయదు శంకక్షుల్లకులు
బొందిన తక్కువ లెక్క సేతురే॥

کیڑے ہوں، کف آلودہ ہو اور بدبودار
کتا کھاتا ہے ایسی ہڈی مردار
اِندر بھی کھڑے ہوں تو نہیں شرماتا
کب چھوڑتا ہے اپنی بدی بداطوار

शिरः शर्वं स्वर्गात् पशुपतिशिरस्तः क्षितिधरं
महीध्रादुत्तुङ्गादवनिमवनेश्चापि जलधिम् ।
अधोऽधो गङ्गेयं पदमुपगता स्तोकमथवा
विवेकभ्रष्टानां भवति विनिपातः शतमुखः ॥

చ॥ సురపురినుండిశంకరుని
జూటము జూటము వాసిగట్టుగ
ట్టురు వడివీడి భూమి భువి
నుండియు వారిధి వార్ధి నిల్వక
య్యురగులలోకమున్బారసి
యున్నెల సెన్నటిగంగ గావున
న్నెఱకులు స్థానము ల్విడిచి
నూఱు ముఖంబుల గాసి జెందరే॥

گنگا جنت سے ایشور کے سر پر
پھر اُتری ہمالیہ پہ وہ لہرا کر
پھر بحر سے نیچے آکے وہ ہو گئی کم
ہو جاتا ہے سوراہوں سے جاہل ابتر

शक्यो वारयितुं जलेन हुतभुक् छत्रेण सूर्यातपो
नागेन्द्रो निशिताङ्कुशेन समदो दण्डेन गोगर्दभौ ।
व्याधिर्भेषजसङ्ग्रहैश्च विविधैर्मन्त्रप्रयोगैर्विषं
सर्वस्यौषधमस्ति शास्त्रविहितं मूर्खस्य नास्त्यौषधम् ।।

چھاتہ سے دھوپ، آگ پانی سے مٹے
ہاتھی آنکس سے، بیل لکڑی سے چلے
دارو سے مرض، عمل سے ہو چارہ زہر
ممکن نہیں بیوقوف کو عقل ملے

शास्त्रोपस्कृतशब्दसुन्दरगिरः शिष्यप्रदेयाऽऽगमाः
विख्याताः कवयो वसन्ति विषये यस्य प्रभोर्निर्धनाः ।
तज्जाड्यं वसुधाधिपस्य कवयस्त्वर्थं विनापीश्वराः
कुत्स्याः स्युः कुपरीक्षका हि मणयो यैरर्घतः पातिताः ॥

చ॥ సురుచిర శాస్త్ర పారపరి
శుద్ధవచస్కులు శిష్యదేయసు
స్థిరనిగమాగముల్గడుఁబ్ర
సిద్ధులునౌఘను లేనృపాలుచేఁ
బొరసిరా లేమియక్కొదువ
భూపతిదేఘనులైనవారిలే
మరపి పరీక్షకుండువెల
యల్పముసేసిన రత్నమల్పమే॥

(عقلا)

ہو جو کہ فصیح و عالم تیز بیاں
اور شعر و سخن میں بھی ہو مشہور زماں
طلاب کو بھی دیسکے درس و تدریس
لیکن محتاج ہو بہ بزم شاہاں
نا واقفی اس شاہ کی ثابت ہوگی
عالم کی جو منزلت ہے جانے گی کہاں
کم فہمی سے قیمت کو گھٹا دے صراف
جوہر کی مگر گھٹ نہ سکیگی کبھی شاں

हर्तुर्याति न गोचरं किमपि शं पुष्णाति यत्सर्वदा-
ऽप्यर्थिभ्यः प्रतिपाद्यमानमनिशं प्राप्नोति वृद्धिं पराम्
कल्पान्तेष्वपि न प्रयाति निधनं विद्याख्यमन्तर्धनं
येषां तान्प्रति मानमुज्झत नृपाः ! कस्तैः सह स्पर्धते ।।

చ॥ కనబడదెవ్వరే బలిమిఁ
గైకొన వచ్చిన నిచ్చలున్ సుఖం
బెనయఁగఁ జేయునర్థులకు
నిచ్చిన హెచ్చుయుగాంత వేళలం
దున జెడదట్టి విద్యయను
నూత్నధనంబుగడించుకొన్నవా
రిని సవరింపనేరవిక
భృత్తుల తోడ విరోధమేటికిన్॥

جسکو سارق چرا نہیں سکتا ہے
اور جو ہر وقت بخشتا ہے راحت
طالب کو عطا کرنے سے بڑھتا ہے اور
گھٹتی نہیں حشر تک بھی جس کی قیمت
ایسا گنجینۂ خفی یعنی علم
جن کے قبضہ میں ہے شان و شوکت
ہمسر کوی دنیا میں نہیں ہے ان کا
اے شاہ! نہ کر ان سے غرور ونخوت

अधिगतपरमार्थान् पण्डितान् माऽवमंस्था-

स्तृणमिव लघु लक्ष्मीर्नैव तान् संरुणद्धि ।

अभिनवमदलेखाश्यामगण्डस्थलानां

न भवति बिसतन्तुर्वारणं वारणानाम् ॥

చ॥ అధిగత వేదశాస్త్రపర

మార్థులఁ బండితు లైనవారినీ

వధిప! నిరాకరింపవల

దల్పతృణోపమసీదులక్ష్మియ

య్యధికుల నడ్డగింపఁ గల

దామదవార్యసితోరుగండధా

ఋ్కధరనిభేభరాజముల

కుంబిసతంతు వదేమి యడ్డమో॥

دل توڑ کبھی نہ عارف کامل کا

دولت تری ان کے پاس ہے ایک تنکا

اے جذب کہو کنول کی ڈنڈی کا سوت

کیا روک سکیگا مست ہاتھی کو بھلا

अम्भोजिनीवनविहारविलासमेव
हंसस्य हन्ति नितरां कुपितो विधाता ।
न त्वस्यदुग्धजलभेदविधौ प्रसिद्धां
वैदग्ध्यकीर्तिमपहर्तुमसौ समर्थः ।।

చ॥ అలకమలాసనుండు మది
నల్క వహించిన నేనియంచపై
లలితసరోజినీవనవి
లాసనివాసము మాన్పఁగాకఁదా
బలియుఁ దలంచుదానిదగు
పాలును నీరును నేర్పరించునే
ర్పుల గల సుప్రసిద్ధయశ
మ్మునారియించుటకున్సమర్థుఁడే॥

خالق کو اگر ہنس پہ غصہ آئے
پھر نے سے کنول بن میں وہ محروم رکھے
کرتا ہے جو وہ دودھ کو پانی سے جدا
یہ جوہر ذاتی تو مٹائے نہ مٹے

केयूराणि न भूषयन्ति पुरुषं हारा न चन्द्रोज्ज्वला
    न स्नानं न विलेपनं न कुसुमं नालङ्कृता मूर्धजाः ।
वाण्येका समलङ्करोति पुरुषं या संस्कृता धार्यते
    क्षीयन्ते खलु भूषणानि, सततं वाग्भूषणं भूषणम ॥

చ॥ జలకము గంధమున్ గుసుమ
    దారుశిరోజములున్ భుజాంగదం
బులుశశి గౌరహారముఖ
    భూషలు మర్త్యునలంకరింపలే
వలర నలంకరించువిమ
    లాంచిత సంస్కృత వాణియొక్కటే
బొలుపటు సొమ్ములెల్లచెడి
    పోవదు వాక్కను భూషణంబిలన్॥15॥

موتی، کنگن سے ہوگی کیا آرایش
بیکار ہے غسل و عطر، پھولوں کا ہار
بالوں کو سنوارنے سے کیا حاصل ہے
زینت انسان کی ہے شیریں گفتار
جتنی آرایشیں ہیں سب ہوں گی تباہ
دراصل کلام سے ہے انساں کا وقار

विद्या नाम नरस्य रूपमधिकं प्रच्छन्नगुप्तं धनं
विद्या भोगकरी यशःसुखकरी विद्या गुरूणां गुरुः ।
विद्या बन्धुजनो विदेशगमने विद्या परा दवता
विद्या राजसु पूज्यते न तु धनं विद्याविहीनः पशुः ।।

చ॥ నరులకు దాచిపెట్టినధ
నంబును చక్కని రూపు శ్రీయశ
స్కరియును భోగ భాగ్య సుఖ
కారిణియుఁ గురు కోటి కిన్మహా
గురువు విదేశ బంధువును
గూర్చిన దైవము రాజ వశ్యముఁ
వెరవు సువిద్యయే ధరన
విద్యం డెపో పశువర్గ మిట్టిదే॥

ہے علم ہے اک حسن برائے انساں
اور علم ہے لازوال گنج پنہاں
شہرت کا ذریعہ بھی ہے اور عیش رساں
ہے علم ہی استادوں کا استاد زماں
پردیس میں ہے علم برادر کی طرح
اور علم فرشتوں کا ہے سردار یہاں
دربار میں دولت نہیں ، ہے علم کی قدر
جو علم سے بے بہرہ ہے وہ ہے حیواں

क्षान्निश्चेत् कवचेन कि किमरिभि: क्रोधोऽस्ति चैद् देहिनां
ज्ञातिश्चेदनलेन किं यदि सुहृद्दिव्यौषधैः किं फलम् ।
कि सर्पैर्यदि दुर्जना: किमु धनैर्विद्याऽनवद्या यदि
व्रीडा चेत्किमु भूषणै: सुकविता यद्यस्तिराज्येनकिम् ॥

చ॥ క్షమ మదినున్న నేలకవ
చంబరి యేటికి క్రోధమున్నదా
యమలయనేల చిచ్చుపర
మౌషధమేల సుహృత్తుగల్గమూ
ర్ఖమనుజుడున్న నేలఫణి
ద్రవ్య మదేల సువిద్య యున్నసి
గ్గమటిన సొమ్ములేల కవి
తాఢ్యత గల్గిన రాజ్యమేటికిఁ॥

ہو صبر تو جوشن کی ضرورت کیا ہے
غصہ ہو تو دشمن سے ہے کیا کام بھلا
دشمن ہو آتش کی ضرورت کیوں ہو
صادق ہو جو دوست پھر نہیں فکر دوا
ہو صحبت بد تو سانپ کی کیا حاجت
ہو علم تو دولت کا کسے ہے سودا
ہو شرم و حیا تو کام کیا زیور سے
شاعر کو نہیں ہے سلطنت کی پروا

दाक्षिण्यं स्वजने दया परिजने शाठ्यं सदा दुर्जने
प्रीतिः साधुजने नयो नृपजने विद्वज्जने चार्जवम् ।
शौर्यं शत्रुजने क्षमा गुरुजने धृष्टता
ये चैवं पुरुषाः कलासु कुशलास्तेष्वेव लोकस्थितिः ॥

చ॥ పరిజన కోటిపైఁ గరుణ
బంధులపై మొగమోటమల్పులం
దరతియుఁ బ్రీతిసాధుజను
లందిలపేని యెడన్నయంబు తెం
పరులపయిన్ బుధాళియెడ
నార్జవమున్ గురులందు నోర్పుబి
త్తరులెడ ధూర్తతం దెలుపు
ధన్యులయందె తగున్జగద్గతుల్॥

خویشوں سے سلوک اور خدام پہ مہر
پیش آئے درشتی سے جو ہیں بد کردار
نیکوں سے محبت رکھے، شاہوں سے ادب
عالم سے کرے جو راستی کا اظہار
اعدا سے شجاعت اور استاد سے صبر
ہوں عورتیں جس جگہ کریں بالکل عار
سمجھو کہ یہی ہیں فخر عالم انساں
کم ہوتے ہیں جذب اس طرح نیک اطوار

जाड्यं धियो हरति सिञ्चति वाचि सत्यं
मानोन्नतिं दिशति पापमपाकरोति ।
चेतः प्रसादयति दिक्षु तनोति कीर्त्तिं
सत्सङ्गतिः कथय किं न करोति पुंसाम् ? ॥

చ॥ మతి గల జాడ్యముల్జెలచు
మాటలసత్యముగూర్చుమానము
న్నతినెనయించుఁబాపముల
నాశమొనర్చుమనంబునన్ప్రస
న్నతగదియించుదిక్కులఘ
నంబుగఁగీర్తులనించుసాధుసం
గతియిఁకనేవిశేషములు
గల్గఁగఁజేయదుమర్త్యకోటికిన్॥

کج فہمی کو دہو دیتی ہے اچھی صحبت
ہو صدق بیاں اور فزوں و عزت
عصیاں سے ملے نجات، دل ہو بشاش
ہر چاو طرف پھیلے بہت کچھہ شہرت
دنیا میں فیص کیا نہیں پہنچاتی
انسان کو جذب صالحوں کی صحبت

जयन्ति ते सुकृतिनो रससिद्धाः कवीश्वराः ।

नास्ति येषां यशःकाये जरामरणजं भयम ।।

చ॥ చతురమతిప్రసిద్ధియును

వఃపరిశుద్ధిప్రబంధవర్ధన

స్థితికలనాసమృద్ధిరస

సిద్ధియుఁగాంచియగణ్యపుణ్యభా

గతులితకీర్తిదేహధరు

లైనుకవీశ్వరులెయ్యెడన్జరా

మృతిజనితోగ్రభీతులువ

హింపకయిప్పుడునున్న వారిలన్ ॥

جو لوگ کہ شاعر بھی ہیں اور نکتہ داں

عزت سے بسر ہوتی ہے ان کی ہر آں

ہے ان کو حیات جاوداں جب حاصل

پھر موت و ضعیفی کا انہیں خوف کہاں

क्षुत्क्षामोऽपि जराकृशोऽपि शिथिलप्राणोऽपि कष्टां दशा-
मापन्नोऽपि विपन्नदीधितिरिति प्राणेषु नश्यत्स्वपि ।
मत्तेभेन्द्रविभिन्नकुम्भपिशितग्रासैकबद्धस्पृहः
किं जीर्णं तृणमत्ति मानमहतामग्रेसरः केसरी ? ॥

ఉ॥ ఆఁకటఁ గ్రుస్కి నమ్మదిమి
నంగముజిక్కి నఁగష్టదుర్దశ
లోఁకినఁ గాంతిదక్కినన
సువ్రజముస్నసుచున్నదప్పిన
న్వీకమదేభకుంభపద
పీపిశితస్పృహఁ జెందుసింగమ
ట్లాకటవాడుపుల్మెసవు
నా యభిమానిమృగేంద్రుఁ డెయ్యెడన్ ॥

(شجاعت و دلیری)

فاقہ سے ہو تنگ، زندگی سے بیزار
محروم ہو طاقت سے کہ ہو نزع میں جاں
ہر وقت دماغ فیل کا طالب ہے
کہاتا نہیں تنکے کو کبھی شیر زماں

स्वल्पस्नायुवसावशेषमलिनं निर्मांसमप्यस्थिकं
श्वा लब्ध्वा परितोषमेति न तु तत्तस्य क्षुधाशान्तये ।
सिंहो जम्बुकमङ्कमागतमपि त्यक्त्वा निहन्ति द्विपं
सर्वः कृच्छ्रगतोऽपि वाञ्छति जनः सत्त्वानुरूपं फलम् ॥

ఉ॥ స్నాయువసాదులల్పములు
నంజుడు లేదదిపంకదూష్యమా
హేయపుటస్థిఁగుక్క భుజి
యింపుచురంజిలుదానతృప్తునుం
బాయదుప్రాప్తజంబుకము
మానిమృగేంద్రముజించునేనుఁగు
డాయుదురెల్లవారలతి
దప్పియుశక్తికొలందిగోరికల్ ॥

چربی نہ ہو اور گوشت نہ ہو، بد بو ہو
اس قسم کی استخواں کو پا کر کتا
اپنے جامے میں بس سماتا ہی نہیں
حالانکہ شکم اس سے نہیں بھر سکتا
چرتے ہوئے کولے کو مگر چھوڑ کے شیر
ہاتھی کو شکار کر کے ہی کھائے گا
انسان مصیبت میں بھی حسب ہمت
اے جذب نتیجہ کا ہے طالب ہوگا

लाङ्गूलचालनमधश्चरणावपातं
भूमौ निपत्य वदनोदरदर्शनं च ।
श्वा पिण्डदस्य कुरुते गजपुङ्गवस्तु
धीरं विलोकयति चाटुशतैश्च भुङ्क्ते ॥

చ॥ బలువిధితోఁ గ్రిప్పిపతి
పాదములూనుచుఁ గ్రిందవ్రాలుచు
వెల్లకిల పైఁబడుచు
వేమఱునోరుదరంబుచూపుచుఁ
దెలకుదుకుక్క కొక్కకరి
బెట్టరు ధీరతఁజూచుచుఁ మదా
పకముభుజించుఁ జాటుశత
వాక్కులపెన్గపఱంబులిమ్ములఁ ॥

اس شخص کے سامنے جو دیتا ہے غذا
دم اپنی ہلا کے لوٹتا ہے کتا
گرتا ہے زمیں پہ اور پھر ذلت سے
دکھلاتا ہے خالی پیٹ اور منہ اپنا
لیکن ہاتھی کا صاحب عظمت ہے
دیکھتا ہے دیر اور خوش کر کے غذا

परिवर्तिनि संसारे मृतः को वा न जायते ।

स जातो येन जातेन याति वंशः समुन्नतिम् ॥

చ॥ ఎడతెగకిట్లుసంసరణ

మెల్లపుడుఁబరివర్తిలంగనే

యెదమృతిఁబొందియెవ్వఁడుద

యింపఁడుపుట్టుకకేమియెవ్వఁడీ

పుడమిజనింపఁదత్కులము

భూరిసమున్నతిఁజెందువానిదే

యొదలునుజన్మమున్బరువు

లొక్కొకచోఁబదికోట్లుపుట్టవే ॥

اس گردش آفاق میں وہ کون بشر

مرتا ہے تو آتا نہیں پیدا ہو کر

پیدا ہوا انسان وہی دنیا میں

کر جائے جو توقیر نسب بالاتر

लाङ्गूलचालनमधश्चरणावपातं
भूमौ निपत्य वदनोदरदर्शनं च ।
श्वा पिण्डदस्य कुरुते गजपुङ्गवस्तु
धीरं विलोकयति चाटुशतैश्च भुङ्क्ते ॥

చ॥ బలువిడితోఁకఁద్రిప్పిపతి
పాదములూనుచుఁగ్రిందవ్రాలుచు
న్వెలికిల పైఁబడుచు
వేమఱునోరుదరంబుచూపుచున్
బెలకురుకుక్క కొక్కకరి
బెట్టరు ధీరతఁ జూచుచున్ మదా
వళముభుజించుఁ జాటుశత
వాక్కులపెన్గవణంబులిమ్ములన్ ॥

اس شخص کے سامنے جو دیتا ہے غذا
دم اپنی ہلا کے لوٹتا ہے کتا
گرتا ہے زمیں پہ اور پھر ذلت سے
دکھلاتا ہے خالی پیٹ اور منہ اپنا
لیکن ہاتھی! کہ صاحب عظمت ہے
دیتا ہے مہاوت اسے خوش کر کے غذا

परिवर्तिनि संसारे मृतः को वा न जायते ।

स जातो येन जातेन याति वंशः समुन्नतिम् ॥

చ॥ ఎడతెగకిట్లుసంసరణ

మెల్లపుడుఁబరివర్తిలంగనే

యెడమృతిఁబొందియెవ్వఁడుద

యింపఁడుపుట్టుకకేమియెవ్వఁడీ

పుడమిజనింపఁదత్కులము

భూరిసమున్నతిఁజెందువానిదే

యొడలునుజన్మమున్పురువు

లొక్కొకచోఁబదికోట్లుపుట్టవే ॥

اس گردش آفاق میں وہ کون بشر

مرتا ہے تو آتا نہیں پیدا ہو کر

پیدا ہوا ۔ انسان وہی دنیا میں

کر جائے جو تو قیر نسب بالاتر

कुसुमस्तबकस्येव द्वयी वृत्तिर्मनसिवन: ।

मूर्ध्नि वा सर्वलोकसय शीर्यते वन एव वा ॥

ఉ॥ మానరవాస నైకకుసు

మ స్తబకాకృతిరెండువృత్తుల

న్భాసిలుమానశాలియగు

ప్రాజ్ఞుఁడదెట్లనగాఁ బురంబుదాఁ

జేసినసర్వలోకములుఁ

జెల్వుగనౌదలదాల్పనుండున

య్యాసలుబాసినన్దపసి

యైవనసీమలనుండునెమ్మదిꣳ ॥

کامل دنیا میں ہیں مثال گل تر

دو طرح سے ان کی زیست ہوتی ہے بسر

یا ہو کے گر جائیں وہ صحرا میں کہیں

یا خوبیٔ قسمت سے ہوں ہر ایک کے سر

सन्त्यन्येऽपि बृहस्पतिप्रभृतयः सम्भाविताः पञ्चषा-
स्तान् प्रत्येष विशेषविक्रमरुचो राहुर्न वैरायते ।
द्वावेव ग्रसते दिवाकरनिशाप्राणेश्वरौ भास्वरौ
भ्रातः ! पर्वणि पश्य दानवपतिः शीर्षावशेषाकृतिः ॥

చ॥ అలగురుభార్గవప్రభృతు
లైదుగురున్మరువొందవారిపై
నలుగకశీర్షమాత్రయుతుఁ
డయ్యునుజూడువిశేషవిక్రమే
చ్ఛలుగలరాహుఁదైత్యపతి
చంద్రదినేంద్రులఁబట్టునిర్వర
స్థలమునఁబర్వవేళలయ
శంబునకింతెమహద్విరోధముఁ ॥

یہ زہرہ و مشتری و مریخ و زحل
ہمراہ عطار رہیں فلک پر روشن
لیکن دیووں کا شہ دلاور راہو
ہرگز نہیں ان پانچوں کا جانی دشمن
بلکہ مہ و مہر مالک لیل و نہار
کھاتے ہیں اماوس اور پونم کو گہن

वहति भुवनश्रेणिं शेषः फणाफलकस्थितां
कमठपतिना मध्येपृष्ठं सदा स च धार्यते ।
तमपि कुरुते क्रोडाधीनं पयोधिरनादरा-
दहह ! महतां निःसीमानश्चरित्रविभूतयः ॥

చ॥ ఘనుఁడహీభర్తభోగఫల
కంబునఁదాల్చుజగంబులెల్లనా
యననలకూర్మరాజుచల
మూంగమునన్భరియించునాగుణా
ఢ్యునిధరియించుఘోణిమణి
యూనుదదంగభరంబనాదృతి
న్వనధియయారెయార్యుల
యుద్యాచరిత్రములౌవిచిత్రముల్ ॥

ٹھہرا رکھا ہے شیش جی نے او فقط
اس چودہ طبق والے جہاں کو پھن پر
اور شیش جی مہراج کو کچھپ جی نے
سونپی ہے ہمیشہ کے لئے اپنی کمر
لیکن ہے غضب کی بات کچھپ جی کو
سونپا ہے سمندر نے فقط سو کر پر
معلوم ہمیں نہ ہو سکے کا ہرگز
اے جذب بزرگوں کا جو ہے شوکت و فر

वरं पक्षच्छेदः समदमघवन्मुक्तकुलिश-
प्रहारैरुद्गच्छद्बहुलदहनोद्गारगुरुभिः ।
तुषाराद्रेः सूनोरहह ! पितरि क्लेशविवशे
न चासौ सम्पातः पयसि पयसां पत्युरुचितः ॥

ఉ॥ ఆకడతండ్రిక్లేశవశుఁ
డైకృశియింపగఁగాంచుచున్నమై
నాకునకున్నయోధిభువ
నంబులఁగూల్చుటనర్హమాసడిం
జేకొనుకంటెదృప్తసుర
శేఖరభూరిశిఖిస్ఫులింగకీ
లాకరభీకరోరుకులి
శాహతిఁజచ్చినఁగీర్తిగల్గదే ॥

مغرور رہا کرتا تھا راجہ اندر
جس نے کہ چلایا آتش افشاں خنجر
گھرے چوڑوں سے اسکے، راجہ میناک
مر جاتا اگر تو تھا بہت ہی بہتر
لیکن اس کا پدر ہماچل جو ہے
اس کو بے ہوش ہی پڑا رہنے پر
لازم نہ تھا اپنی جاں بچانیکے لئے
رو پوش سمندر میں وہ ہوتا جا کر

यदचेतनोऽपि पादैः स्पृष्टः प्रज्वलति सवितुरिनकान्तः ।

तत्तेजस्वी पुरुषः परकृतनिकृतिं कथं सहते ? ॥

చ॥ కరముఁబ్రకాశమొందురవి

కాంతమచేతనమయ్యుఁజూచితే

యెరపరికంబుకోపమొక

యించుకఖాసుండుపాదమూదినన్

గలకలఁజెందినట్టులధి

కత్వరమందెదుజండతేజమున్

బొరసినపూరుషుల్పరులు

బూనియొనర్చునవజ్ఞలోర్తురే ॥

سورج کی کرن سے لعل جل اُٹھتا ہے

شاید خورشید اس کو ٹھکراتا ہے

کس طرح کرے پسند اپنی توہیں

جو شخص بلند مرتبے والا ہے

सिंहः शिशुरपि निपतति मदमलिनकपोलभित्तिषु गजेषु ।
प्रकृतिरियं सत्त्ववतां न खलु वयस्तेजसो हेतुः ॥

ఉ॥ సింగముగన్నుయక్కొ౯దమ
చిన్నదియయ్యునభంగవాసనా
సంగతభృంగదానఝుర
సంఘమలీమసగండరంగమా
తంగవిభంగభంగులకు
దాఁటుబలాఢ్యులకుఁస్వభావమీ
యంగువయోవిశేషముప
రాక్రమసంపదకుఁబ్రధానమే ॥

خونخوار اسد عمر میں گو چھوٹا ہے
لیکن وہ فیل مست پر گرتا ہے
مردانگی کچھ عمر پہ موقوف نہیں
اعلے انسان کا فطرتی خاصہ ہے

जातिर्यातु रसातलं गुणगणैस्तत्राप्यधो गम्यतां
शीलं शैलतटात्पतत्वभिजनः सन्दह्यतां वह्निना
शौर्ये वैरिणि वज्रमाशु निपतत्वर्थोऽस्तु नः केवलं
येनैकेन विना गुणास्तृणलवप्रायाः समस्ता इमे ॥

చ॥ కులమురసాతలస్థలిని
గూలినమంచిగుణంబధోగతి
న్బ్రొలసినశీలమద్రితట
భూమినిజాతివిదగ్ధమైనద్వి
ట్కులహరశౌర్యమందుఁబిడు
గుల్పడినన్గడుమేల్ధనంబెకా
పలెనది లేనిచోఁదృణల
వంబులుగాగుణకోటులిన్నియున్ ॥

(غنا)

رکھے تحت الثرے میں ہی قوم قدم
اوصاف کہیں اس سے بھی نیچے ایں دم
اخلاق و اداب کوہ سے گر بھی جائیں
رشتہ دار و عزیز ہو جائیں بھسم
بجلی بھی شجاعت و دلیری پہ گرے
ہم کو پروا نہیں نہ کچھ اس کا ہے غم
دولت سے ہمیں کام ہے بس اسکے بغیر
تنکا ہی سمجھتے ہیں کل اوصاف کو ہم

यस्यास्ति वित्तं स नरः कुलीनः स पण्डितः स श्रुतवान् गुणज्ञः ।
स एव वक्ता स च दर्शनीयः सर्वे गुणाः काञ्चनमाश्रयन्ति ।

ఉ॥ వాఁడెకులీనుఁడుత్తముఁడు
వాఁడెరసజ్ఞుఁడువాఁడెయార్యుఁడున్
వాఁడెబహుశ్రుతుండుమఱి
వాఁడెగుణాఢ్యుఁడువాఁడెవక్తయున్
వాఁడెసురూపియంచుధన
వంతునినందఱునెంతయున్
బోడిమిగానసర్వగుణ
ముల్‌గనకాశ్రయభూతములగదా ॥

زردار جو ہے وہ ہے نسب کا عالی
عالم وہی، شارع وہی، خوش خلق وہی
افصح وہی، لائق زیارت بھی وہی
دولت ہی میں اوصاف سبھی ہیں مخفی

दौर्मन्त्र्यान्नृपतिर्विनश्यति यतिः सङ्गात् सुतो लालना-
द्विप्रोऽनध्ययनात् कुलं कुतनयाच्छील खलोपासनात् ।
ह्लीर्मद्यादनवेक्षणादपि कृषिः स्नेहः प्रवासाश्रया-
न्मैत्री चाप्रणयात् समृद्धिनयात्त्यागप्रमादाद्धनाम ।

చ॥ కుమతులయోచనన్నృపతి
కూటమిచేయతి లాలనన్సుతుం
డమహితవిద్యవిప్రుఁడస
దాత్మజుచేఁగులమల్పుచే సుశీ
లముత్రపహాలచేఁగృషి య
లక్ష్యతఁజెల్మి ప్రవాసవృత్తివి
య్యమరతిదుర్ణయాప్తిసిరి
యర్థములీవిఁబ్రమాదతన్జెడున్ ॥

نااہل مصاحبوں کے باعث سلطاں
زاہد صحبت سے، لاڈ سے نور نظر
عالم تو مطالعہ نہ ہونیکے سبب
اور نسل و نسب باعث نااہل پسر
صحبت سے بُرونکی عمل اور نشہ سے شرم
اور فصل عدم توجہی ہونے پر
الفت فرقت سے، دوستی خفت سے
اقبال و سعادت بھی ستم سے اکثر
دولت خیرات و جود کی کثرت سے
اے جذب ہوا کرتی ہیں برباد اکثر

दानं भोगो नाशस्तिस्रो गतयो भवन्ति वित्तस्य ।

यो न ददाति न भुङ्क्ते तस्य तृतीया गतिर्भवति ।।

చ॥ అనుపమదానభోగవిల

యంబులనన్దగుమూఁడుమార్గముల్

దనరుధనంబునందదియు

దారమతిఁ మనుజుండెఱింగిదా

ననుభవిగావలెఁ బుధుల

కర్థులకీవలెలేకమూలయిం

టనెపెనుకాంక్షదాపనది

దటుక్కుడుమూఁడవత్రోవఁగైకొనుఁ ॥

ہوتا ہے یہ سہ وجوہ صرف دولت

یا جود میں یا عیش میں یا ہو غارت

گر عشرت و جود میں نہ ہو صرف رقم

پھر تیسری لازمی ہے اس کی حالت

मणिः शाणोल्लीढः समरविजयी हेतिदलितो ।
मदक्षीबो नागः शरदि सरितः श्यानपुलिनाः ।
कलाशेषश्चन्द्रः सुरतमृदितः बालवनिता
तनिम्ना शोभन्ते गलितविभवाश्चार्थिषु नराः ।।

ఉ॥ శాణవిలీఢరత్నమవి
సందళితాంగజయాఢ్యుఁడుఁ మద
క్షీణగజంబునిర్జలవి
శీతలసైకతశారదాపగా
శ్రేణికళావశిష్టశశి
చెల్వనిచేరతిఁజిక్కుబాలవి
శ్రాణనలీలఁబేదగిలు
రాజులుమింతురుకార్శ్యమొందియుఁ॥

صیقل جو کیا گیا ہو ایسا جوہر
گھائل ہو کر جو جنگ میں پائے ظفر
مستی میں جو اترا ہو وہ ہاتھی کمزور
دریا سرما کا کم ہوا جو گھٹ کر
شوق الفت میں جو تھکی ہو عورت
اور وہ شب اول کا ہلال اور
خیرات سے مفلس جو ہوا ہو سلطان
کمزوری ہی ان سب کی ہے قوت اکثر

परिक्षीण: कश्चित स्पृहयति यवानां प्रसृतये
स पश्चात्सम्पूर्ण: कलयति धरित्रीं तृणसमाम् ।
अतश्चानेकान्त्याद् गुरुलघुतयाऽर्थेषु धनिना-
मवस्था वस्तूनि प्रथयति च सङ्कोचयति च ॥

ఉ॥ చేరెడుగంజికోసమొరు
చెంగటికేగుచుదస్సియున్నవాఁ
డేరమజెందివెన్కఁజగ
మెల్లఁదృణంబుగనెంచునర్థముల్
మీఱినయందునఁదుదను
లేకయణంగినయందునన్నరుఁ
జేరునుబెక్కవస్థలుగ్ర
ుంచుటమించుటదాననేకదా ॥

غربت میں محتاج کبھی تھا جو کا
زر پانے پہ دنیا کو وہ تنکا سمجھا
ظاہر ہوا ہر چیز کی قیمت کا مدار
انساں کے غنا تنگ و چشمی پہ رہا

राजन् ! दुधुक्षसि यदि क्षितिधेनुमेतां
तेनाद्य वत्समिव लोकममुं पुषाण ।
तस्मिंश्च सम्यगनिशं परिपोष्यमाणे
नानाफलैः फलति कल्पलतेव भूमिः ॥

చ॥ ఇలయనుధేనువున్పిదుక
నిచ్చజవించినసేనిరాజ! నీ
వెలమినిదూడఁబెంచినటు
లెప్పుడులోకముఁబ్రోవవయ్యనీ
వలనజనంబులెస్సయయి
వర్ధిలుచుండినఁగల్పవల్లియు
న్బలెసకలేప్సితార్థఫల
వర్గములీధరయీనకుండునే ॥

گر گاو زمیں کو شاہ! دوہا چاہے
زیبا ہے رعایا کو تو بچھڑا سمجھے
اس طرح جو پرورش کرے گا تو زمیں
طوبےٰ کی طرح ثمر بھی دیگی وہ تجھے

सत्याऽनृता च परुषा प्रियवादिनी च
हिंस्रा दयालुरपि चार्थपरा वदान्या ।
नित्यव्यया प्रचुरनित्यधनागमा च
वाराङ्गनेव नृपनीतिरनेकरूपा ॥

చ॥ తడవ నిబద్ధియొక్కపుడు
దబ్బఱయొక్కెడ నిష్ఠురోక్తులొ
క్కెడ ప్రియవాద మొక్కపుడు
హింసయొకప్డు దయాస్వభావ మొ
క్కెడ ధనకాంక్ష యొక్కపుడు
నిచ్చుటలొక్కెడ వెచ్చ మొక్కెడ౯
గడనయొకప్డు గాగణిక
కైవడినౌ నృపనీతి నైకత౯ ॥

کہنا کہیں سچ، جھوٹ کہیں کہہ جانا
یا ظلم سے رحم سے لینا کہیں کام
موقع سے کسی کی جان بھی لے لینا
موقع سے کبھی رحم کو کرنا بدنام
طامع کہیں بن کر، کہیں مسرف بن کر
بن کر کہیں تنگ دل کریں کام انجام
آئین سیاست کے طوائف کی طرح
یوں بھیس بدلنے ہی سے ہوتے ہیں تمام

आज्ञा कीर्ति पालनं ब्राह्मणानां दानं भोगो मित्रसंरक्षणं च ।
येषामेते षड्गुणा न प्रवृत्ताः कोऽर्थस्तेषां पार्थिवोपाश्रयेण ।

ఉ॥ భూరితరాజ్ఞకీర్తియును
భూసురరక్షయుఁ బాత్రదానమై
మీఱుటభోగ మొందుటయు
మిత్రులఁ బ్రోచుటనాఁగనొప్పునీ
యాఱుగుణంబులేనృపుల
యందురహింపవొవారినూరకే
యారడిఁగొల్వనేలగల
దాఫలమాశ్రితకోటికెంతయుఁ ॥

رکھتا ہو سزا اور جزا کی قوت
اس کو ہر وقت ہو خیال شہرت
فیاض ہو اور قدر دان علما
یاروں کی مدد اور رہے باعشرت
وہ شاہ کہ جس میں نہ ہوں یہ چھہ اوصاف
بیکار ہے بے سود جذب اس کی خدمت

यद्धात्रा निजभालपट्टलिखत स्तोकं महद्वा धनं
तत्प्राप्नोति मरुस्थलेऽपि नितरां मेरौ ततो नाधिकम् ।
तद्धीरो भव वित्तवत्सु कृपणां वृत्तिवृथा मा कृथाः
कूपे पश्य पयोनिधावपि घटो गृण्हाति तुल्यं जलम् ॥

చ ॥ వనజభవుండుమున్నొసట
వ్రాసినదెంతయొయెంతకొంచమో
ఘనమొసురాద్రినున్నమరు
ఘట్టముఁజేరినవచ్చుహెచ్చురా
దనఘవృథావ్యథల్గనకు
మాధ్యులచెంతధరింపుధైర్యమూ
నినఘటికెచ్చునేజలము
నీరధిముంచిననూతముంచినన్ ॥

قسمت پہ جو شاکر ہے وہی ہے دانا
آگے امرا کے ہاتھ کیوں پھیلانا
سونے کے پہاڑ پر بھی کوئی جائے
تقدیر سے بڑھ کر نہ کبھی وہ پائے
خم بحر میں یا کنوئیں میں ڈالیں کوئی
آتا ہے بقدر ظرف اس میں پانی

अकरुणत्व मकारणविग्रहः परयोषिति च स्पृहा ।
सुजनबन्धुजनेष्वसहिष्णुता प्रकृतिसिद्धमिदं हि दुरात्मनाम् ।

ఉ॥ కారణమింతలేకొకరిఁ
గాంచినఁగిన్కవహించుటాత్మని
ష్కారుణికత్వమొందుటొరు
కాంతఁదలంచుటలన్యవిత్తముల్
గోరుటబంధులున్సుజను
లున్నను మేలుసహించకుండుటల్
క్రూరవిచారులౌనరుల
కుణ్మృషగాదుస్వభావసిద్ధముల్ ॥

(اطوار بد)

بے رحمی ہر اک سے اور لڑائی کی بات
املاک و زن غیر پہ حرص و رغبت
اقبال عزیز و یار پر چشم حسد
بد خو کی ہوا کرتی ہے ایسی فطرت

दुर्जनः परिहर्तव्यो विद्ययाऽलङ्कृतोऽपि सन् ।

मणिना भूषितः सर्पः किमसौ न भयङ्करः ॥

చ॥ లలితకళావిలాసనమ

లంకృతుడైననుదుర్జనుండుచెం

తలవసియింపఁగాఁదగఁడ

నర్హుఁడువానిఁద్యజింపనేతగుఁ

గలితనవారుణారుణధ

గద్ధగితోరుఫణామణిప్రభల్

గలవనిచెంతనున్నభయ

కంపమొనర్పదెసర్పమేరికిఁ ॥

عالم کسی کام کا وہ ظالم ہوا اگر

ذات سے اسے دیکھتے ہیں اہل نظر

گو رہتا ہے سر میں سانپ کے من اے جذب

سب کرتے ہیں زہر کے سبب اس سے حذر

जाड्यं ह्रीमति गण्यते व्रतरुचौ दम्भः शुचौ कैतवं
शूरे निर्घृणता मनौ विमतता दैन्यं प्रियालापिनि ।
तेजस्विन्यवलिप्तत्ता मुखरता वक्तः स्थिरे
तत्को नाम गुणो भवेत् स गुणिनां यो दुर्जनैर्नाङ्कितः ॥

చ॥ త్రపజడవృత్తిసద్వ్రతము
దంభముశుద్ధతమైదుబంటుని
ష్కృపుడుగురుండబుద్ధిప్రియ
రీతులుపల్కుటదైన్యవృత్తితే
జపుపసగర్వమాస్థిరుఁడ
శక్తుఁడువక్తబహుప్రజల్పుఁడం
చెపుదునునిందసేయుఖలుఁ
దేసుగుణంబిఁకవాఁడుమెచ్చునో ॥

کج فہم حیا وار تو صائم مکار
عیار ہے جو عامل مذہب ہے یہاں
جرار ہے بے رحم تو ناداں ساکت
خوش گو عاجز ہے اور مغرور جواں
یا وہ گو ہے جو خوش بیاں واعظ ہو
کاہل ہے جو ہے حوصلے والا انساں
نیکوں کے محاسن ہیں دراصل اے جذب
بد دل انہیں معیوب سمجھتے ہیں یہاں

लोभश्चेदगुणेन किं पिशुनता यद्यस्ति किं पातकैः
सत्यं चेत्तपसा च किं शुचि मनो यद्यस्ति तीर्थेन किम् ।
सौजन्यं यदि किं गुणैः सुमहिमा यद्यस्ति किं मण्डनैः
सद्विद्या यदि किं धनैरपयशो यद्यस्ति किं मृत्युना ॥

చ॥ అవగుణమేలలోభమైన
యఁగొలలేటికిఁగొండెమున్నస
త్యవచనమున్ననేలతప
మాత్మశుచింగనదీర్థమేలమే
లవుసుజనత్వమేలసుగు
ణాళిమహత్వమెచాలుసొమ్ములే
లవిభవమేలవిద్యప్రబ
లఁసడిఁజెందినమృత్యువేటికిఁ ॥

ہو حرص تو عیب کی ضرورت کیا ہے
غیبت ہو تو پھر گنہ کی حاجت کیا ہے
ہو صدق تو پھر نہیں عبادت سے غرض
ہو قلب مصفا تو زیارت کیا ہے
سیرت ہو تو طاقت کی ضرورت ہی نہیں
نیکی ہو تو زینت کی ضرورت کیا ہے
ہو علم تو دولت کی نہیں کچھ پروا
بدنامی ہو پھر موت کی حاجت کیا ہے

